# صدری اعمال

## وخزینہ حاضرات

حصہ سوم

تحریر وتحقیق

محمد مولانا اسحاق نقشبندی غفرلہ

فاضل جامعہ اسلامیہ باب العلوم کہروڑپکا

0348-6362824

# فصل اول

## عامل کے اعمال نہ چلنے کی وجوہات

محمد مولانا اسحاق نقشبندی غفرلہ

فاضل جامعہ اسلامیہ باب العلوم کہروڑپکا

# عامل کے اعمال نہ چلنے کی وجوہات

عامل کے اعمال نہ چلنے کی ویسے تو بہت ساری وجوہات ہیں مگر اس میں سے جو اہم ترین وجوہات ہیں بتا رہا ہوں ملاحظہ فرمائیں۔

1۔ سب سے بڑی وجہ عامل کا مسنون اعمال کی پابندی نہ کرنا اور کبائر گناہوں کا مرتکب ہونا ہے مثلاً جھوٹ، غیبت، چغل خوری، فحش بدنظری اس کے علاوہ ایسے غیر شرعی امور میں ملوث ہونا جن کا شمار کبائر گناہوں میں ہوتا ہے جب عامل کبائر گناہوں میں ملوث ہوتا ہے تو اعمال کی تاثیر ختم ہو جاتی ہے اور دوسری بات یہ ہے کہ جب عامل کبائر گناہوں میں ملوث ہوتا ہے جو روحانی مخلوق نے کام کرنا ہوتا ہے تو وہ روحانی مخلوق عامل سے دور ہو جاتی ہے جب روحانی مخلوق ہی عامل سے دور ہو گئی تو یقیناً عمل ناکام ہی ہوگا۔

2۔ اپنے آپ پر اور اپنے اعمال پر یقین کا نہ ہونا شک و شبہ میں عمل کرنا آیا کہ یہ عمل کامیاب ہوگا یا نہیں ایسے شک و شبہ میں کیا ہوا عمل کبھی کامیاب نہیں ہوتا

3۔ عامل کا اپنے شیخ پر بد اعتمادی کا اظہار کرنا اپنے شیخ کے متعلق دل میں بغض رکھنے سے اعمال کی تاثیر ختم ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے عامل کو ناکامی کا سامنا کرنا پڑتا ہے

4۔ اپنی روحانی قوت و طاقت سے بڑھ کر بڑا عمل کرنا۔

5۔ اعما کی شرائط کا خیال نہ رکھنا۔

6۔ عامل کا خود رجعت و بندش کا شکار ہونا۔

7۔ عامل کا خود جادو جناتی مسائل کا شکار ہونا۔

اسکے علاوہ بھی بہت سی وجوہات ہیں جنکو میں نے اہم سمجھا وہ آپ احباب کی نظر کر دی ہیں۔

# اعمال چلانے کے اسرار

جو عاملین حضرات ہمیشہ یہ شکوہ کرتے نظر آتے ہیں کہ ہم عمل تو کرتے ہیں مگر ہر بار ہمارا عمل ناکام ہو جاتا ہے

اعمال نکام کیوں ہوتے ہیں ؟؟ اسکی وجہ پہلے ذکر کر چکا ہوں جو بھی عامل میری مندرجہ ذیل ہدایات پر عمل کرلے گا اس کے اعمال نہ صرف چلیں گے بلکہ دوڑیں گے اور عمل میں یقیناً سو فیصد کامیابی ملے گی ان شاء اللہ

1۔ سب سے پہلے عامل کو چاہئے کہ مسنون اعمال کی پابندی کرے اور فرائض کا اہتمام کرے۔

عمل کرتے وقت اپنے آپ پر اور اپنے عمل پر کامل یقین رکھے اور مکمل یکسوئی سے عمل کرے عمل کرتے وقت اپنے آپ اور اپنے عمل پر اتنا پختہ یقین ہو کہ میں نے اِدھر عمل کیا اور اُدھر کام ہو گیا الغرض سو فیصد کام یقین کے ساتھ عمل کرے شک و شبہ میں عمل کرنے والا کبھی کامیاب نہیں ہوتا۔

3۔ فرائض کا خاص اہتمام کریں جو لوگ فرائض کا خاص اہتمام نہیں کرتے ان کے عمل بے اثر ہوتے ہیں۔

4۔ حرام کاموں سے بچیں وہ کام جنکو شریعت نے حرام قرار دیا ہے انکا ارتکاب روحانیت کو نقصان دیتا ہے اور ایسی صورت میں عمل کارگر ثابت نہیں ہوتا۔

6۔ عمل پڑھتے وقت الفاظ و اعراب کا خاص خیال رکھیں بصورت دیگر معنی مفہوم بھی بدل جاتے ہے اور عمل کامیاب نہیں ہوتا

7۔ طہارت کا خاص خیال رکھیں۔

اپنی طہارت کے ساتھ ساتھ جس جگہ علاج کرنے بیٹھتے ہیں وہ جگہ بھی پاک صاف رکھیں۔ چند اہم ترین ہدایات آپ احباب کی نظر کردی ہیں جو عامل ان ہدایات پر عمل کر لے گا اسکو ناکامی کا سامنا نہیں کرنا پڑے گا انشاءاللہ

# ویرانی دشمن کیلئے لاجواب عمل

یہ عمل جتنا آسان ہے اُتنا ہی مضبوط اور سخت عمل ہے بارہا کا مجرب شدہ عمل ہے ناحق کسی پر نہیں کرنا ورنہ کسی پر ناحق ظلم کرنے والا رجعت ونقصان کا خود ذمہ دار ہوگا میں بری الذمہ ہونگا

**عمل:۔** سورت والنّٰزِعٰت بغیر بسم اللہ کے کسی کالے کپڑے پر لکھ کر نیچے فلاں بن فلاں ذلیل ورسوا ہو ویران ہو برباد ہو گھر سے بے گھر ہو مطلب جو بھی آپکا مقصد ہو لکھ کر کپڑے کو قبرستان میں کسی وزنی پتھر کے نیچے رکھ دیں کم ازکم دس بیس کلو وزن ہونا لازمی ہے یہ عمل مہینے کے آخری منگل والے دن مریخ یا آخری ہفتے والے دن زحل کی ساعت میں کرنا ہے اس عمل کے بعد دشمن کی تباہی وبربادی کا انتظار کریں۔

**نوٹ:۔** کپڑا وزن کے نیچے رکھنے کے بعد واپس مڑ کر نہیں دیکھنا۔

# دشمن کو شہر بدر کرنے کا مجرب عمل

**عمل:** اگر کسی دشمن کو گھر سے بے گھر کرنا ہو آپ یہ چاہتے ہوں یہ بندہ اپنا گھر چھوڑ کر باہر کسی جگہ چلا جائے تو آپ مہینے کے آخری منگل والے دن بوقت زوال منہ میں نیم کا پتہ یا کالی مرچ رکھ کر دشمن کو در بدر کی ٹھوکریں کھانے کا تصور کرتے ہوئے یہ عمل کریں عمل کسی مقتول کی قبر کی مٹی اور دشمن کے پاوں کی مٹی اٹھا کر اس پر سورت القارعة 123 بار پڑھ کر تین بار حکم لگا کر دم کر دیں دم کرنے کے بعد آدھی مٹی اسی مقتول کی قبر میں دفن کر دیں اور آدھی مٹی دشمن کے گھر دفن کر دیں کچھ ہی دنوں میں دشمن گھر سے بے گھر ہو جائے گا اور گھریلو لڑائی جھگڑوں سے تنگ آ کر وہ اپنا گھر چھوڑ جائے گا عمل کو تیز کرنے کیلئے مٹی میں تھوڑی سی سرخ مرچ ڈال دیں اور مزید تیز کرنا ہو تو سورت الفیل 111 بار پڑھ کے تین بار حکم لگا کر مٹی پر دم کر دیں فوری رزلٹ دیکھیں۔

# دشمن کی یقینی بربادی کا عمل

**عمل:** اگر کسی شخص کے بااثر ظالم و جابر دشمن ہوں طرح طرح کی اذیتیں دے رہے ہوں یا آپکے خلاف سازشیں کر رہے ہوں یا آپکو قتل کی دھمکیاں دے رہے ہوں تو آپ یہ عمل کریں اور دشمن کی تباہی دیکھیں عمل ہر نماز کے بعد دشمن کا تصور کرتے ہوئے ایک تسبیح پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ

اَللّٰھُمَّ اکْفِنَاھُمْ بِمَا شِئْتَ وَکَیْفَ شِئْتَ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ

اگر آپ دشمن کو اسکے انجام تک پہچانا چاہتے ہوں تو بوقت زوال برہنہ سر ہو کر منہ میں کالی مرچ رکھ کر 700 بار پڑھیں اور دشمن کو ذلیل و خوار ہوتا دیکھیں بارہا کا مجرب ترین عمل ہے مگر جائز مقامات پر یہ عمل کرنا ہے۔

# اکیس دن میں دشمن کی بربادی وہلاکت کا عمل

**عمل:** یہ عمل صرف اکیس دن کرنا ہے اس سے زیادہ نہیں کرنا ورنہ دشمن کی ہلاکت ہوسکتی ہے عمل رات کو جب سب گھر والے سوجائیں کھلے آسمان کے نیچے دشمن کی بربادی کی نیت کر کے دو رکعت نماز نفل اس طریقے سے پڑھین کہ پہلی رکعت میں فاتحہ کے بعد سورت الفیل اکتالیس بار دوسری رکعت میں سورت فاتحہ فاتحہ کے بعد سورت الھب اکیس بار پڑھیں بعد از سلام برہنہ سر ہوکر کالی مرچ منہ میں رکھیں یا نیم کا پتہ رکھ کر دشمن کی تباہی و بربادی یا جو بیماری مسلط کرنی ہو اسکی نیت کر کے سورت الفیل 10 بار اور 1200 بار یہ پڑھنا ہے۔

یَابَدِیعَ العَجَائِبِ بِاالقُھرِ یَابَدِیعُ

اکیس دن میں دشمن کو تباہ و برباد ہوتا دیکھیں۔

# نو دنوں میں دشمن پر عجیب وغریب بیماریاں مسلط کرنے کا عمل

**عمل:** یہ انتہائی سخت قسم کا عمل ہے کرنے سے پہلے کسی مستند مفتی سے فتوی ضرور لے لیں عمل ہفتے کے دن مریخ یا زحل کی ساعت میں ایک پیاز اس طریقے سے کاٹیں کہ یہ نقش پیاز کے اندر آجائے پھر سات عدد بڑی سوئیاں لے کر ہر سوئی پر اکیس بار سورۃ الفیل 21 بار سورۃ القارعۃ اور 21 بار سورۃ الھب پڑھ کر سوئی پر دم کر کے جو جو بیماریاں مسلط کرنی ہیں انکا نام لے کر سوئی پر دم کر کے جہاں سے پیاز کاٹا ہے وہاں لگا کر بند کر دیں اسی طرح ساتوں سوئیوں پر دم کر کے کاٹی ہوئی جگہ پر لگاتے جائیں اسکے بعد کالے کپڑے میں لپیٹ کر زحل یا مریخ کی ساعت میں ہی ایک فٹ گڑھا کھود کر دفن کر دیں اسی طرح منگل کے دن اور اگلے ہفتے کے دن یہ عمل کر دیں دشمن پر عجیب وغریب بیماریاں مسلط

ہو جائیں گی پیاز دفن کرنے کرنے بعد واپس مڑ کر نہیں دیکھنا اور گھر سے باہر نہا کر کپڑے تبدیل کر کے گھر میں آئے حسب توفیق گوشت صدقہ کر دیں عمل کرنے سے پہلے عامل اپنا حصار مضبوط کر لے نقش یہ ہے۔



# دشمن کو اپنے انجام تک پہنچانے کا عمل

حضرت اقدس مولانا حکیم امجد حسن خاں صاحب رحمہ اللہ جامعہ فاروقیہ لاہور والوں نے مجھے اس عمل کی خصوصی اجازت دی اور میں نے کئی مقامات پر اسکو آزمایا بھی اور کئی دوستوں کو بتایا بھی الحمدللہ ہر بار اسکو مجرب پایا ویسے تو یہ عمل بہت ہی مشہور ہے مگر جو طریقہ میں بتا رہا ہوں اس طریقے سے اگر پڑھا جائے تو کچھ ہی دنوں میں آپکا دشمن ذلیل وخوار ہو کر اپنی مصیبتوں میں پھنس جائے گا

**عمل:** بوقت زوال یا عصر کے بعد برہنہ سر ہو کر نیم کا پتہ یا کالی مرچ منہ میں رکھ کر دشمن کی تباہی وبربادی یا جو بیماری مسلط کرنی ہے اسکا تصور کامل کرتے ہوئے سات تسبیح پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ

**نوٹ:-** یہ عمل آگ کے قریب بیٹھ کر کرنا ہے کسی انگیٹھی میں آگ جلالیں یا ویسے ہی آگ جلالیں مگر یاد رہے دوران عمل آگ بجھنے

نہ پائے عمل کے آخر تک آگ جلتی رہے اور کوشش کریں دشمن کی
تصویر مل جائے تو سب سے بہتر ورنہ دشمن کا کامل تصور کر کے یہ عمل
کر سکتے ہیں مگر ناحق کسی پر ظلم نہیں کرنا ورنہ اسکے گناہ ونقصان کے
آپ خود ذمہ دار ہوں گے۔

## دشمن کی ہلاکت کا خاص عمل

اگر کسی دشمن پر کوئی بیماری مسلط کرنی ہو یا ہلاک کرنا ہو یا تباہ و برباد
کرنا ہو تو آپ مہینے کے آخری منگل سے پہلے والے منگل کو یہ عمل
شروع کریں اور دشمن کو تباہ و برباد ہوتا دیکھیں شرط یہ ہے جائز امور
میں یہ عمل کیا جائے ورنہ نقصان کے ذمہ دار خود ہوں گے

**عمل**: چوراہے سے مٹی اٹھا کر الگ الگ رکھ لیں اور دشمن کے
پاوں کی مٹی اٹھا کر تھوڑی مٹی چوراہے کی مٹی میں مکس کر دیں
رات کو بارہ بجے کے بعد کھلے آسمان کے نیچے برہنہ سر منہ میں نیم کا پتہ
یا کالی مرچ رکھ کر دشمن کی تباہی کا تصور کرتے ہوئے

کریں اور دشمن کو ذلیل وخوار ہوتا دیکھیں آپکے دشمن جو سازشیں یا جو جھوٹے الزامات یا جو جھوٹی تہمتیں آپ پر لگا رہے تھے اس عمل کی مداوامت سے وہ خود ہی انہی سازشوں انہی الزامات اور جھوٹی تہمتوں میں مبتلا ہو جائیں گے اور آئے دن کوئی نہ کوئی نئی مصیبتوں میں پھنستے چلے جائیں گے اِن شاء اللہ العزیز اور شیخ نے یہ عمل دیتے وقت مجھے یہ نصیحت بھی فرمائی تھی کہ عمل کرنے کے بعد دعا میں یہ الفاظ ضرور کہنے ہیں۔

یا اللہ میرے خلاف سازشیں کرنے والے مخالفین کو ہدایت نصیب فرماء اور اگر انکے مقدر میں ہدایت نہیں تب انکو تباہ و برباد فرماء اور میں بھی یہی نصیحت آپ قارئین حضرات کو بھی کرتا ہوں آپ نے بھی سب سے پہلے مخالفین کی ہدایت کے متعلق دعا کرنی ہے اسکے بعد تباہی و بربادی کی دعا کرنی ہے عمل فجر کی نماز کے بعد اور عشاء کی سنتوں اور وتروں کے درمیان دشمن کی تباہی و بربادی کا

یہ دعا ہر مٹی پر 111 پھر 111 پھر 111 پھر 111 بار پڑھ کر الگ الگ چاروں مٹیوں پر دشمن کا نام لے کر دم کر دیں اسی طرح سات راتیں یہ عمل کرنا ہے ساتویں رات عمل کرنے کے بعد چاروں مٹیوں کو مکس کر کے دشمن کے گھر دفن کر دیں یا ایسی جگہ پھینکیں کہ جہاں جھاڑو وغیرہ نہ دیتے ہوں دعا یہ ہے۔

یَا قَاہِرُ ذَالْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِی لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُہٗ

# دشمن کو اُسی کی سازشوں میں مبتلا کرنے کا صدری عمل

یہ عمل میرے شیخ میرے پیر و مرشد حضرت اقدس حضرت مولانا قاری محمد امین صاحب دامت برکاتہم العالیہ (بانی و مہتمم جامعہ حیدریہ ضیاء العلوم فقرشاہ) نے خاص اجازت سے عطاء فرمایا ہے اگر آپکے دشمن آپ کے خلاف سازشیں کر رہے ہوں یا آپ پر جھوٹے الزامات یا جھوٹی تہمتیں لگا رہے ہوں تو آپ یہ عمل

**عمل:** فجر کی نماز کے بعد اور عشاء کی سنتوں اور وتروں کے درمیان دشمن کی تباہی و بربادی کا تصور کامل کرتے ہوئے اول آخر سات بار درود ابراہیمی اور ایک سو سترہ بار مع بسم اللہ شریف سورت کوثر اور ایک سو گیارہ بار یَا عَزِیزُ اور دس بار سورت فاتحة پڑھ کر اپنے مقصد اور دشمن کی تباہی و بربادی کیلئے دعا کریں۔

**نوٹ:**۔ جو تعداد بتائی گئی ہے اسکا خاص خیال رکھنا ہے تعداد کم وزیادہ نہیں کرنی ہے۔

## دشمن کی تباہی وبربادی کیلئے مجرب عمل

میں اپنے ہر عمل میں بار بار تاکید کر رہا ہوں میرا کوئی بھی عمل غیر شرعی امور میں ہرگز ہرگز استعمال نھیں کرنا عمل کرنے سے پہلے کسی مستند مفتی صاحب سے فتوی ضرور لینا ہے جس جگہ پر آپ عمل کر رہے ہیں مفتی صاحب جواز کا فتوی دیں تو عمل کریں ورنہ اپنا

ذاتیات کی وجہ سے یا غیر شرعی جگہ پر عمل کرنے والا اپنے نقصان کا خود ذمہ دار ہوگا میں بری الذمہ ہونگا

**عمل:** سات مختلف قبرستانوں سے پرانی قبر سے مٹی اٹھانی ہے اور دشمن کے پاؤں کی مٹی بھی اٹھانی ہے پھر ان ساری مٹیوں کو مکس کر کے ہفتے یا منگل کے دن زحل یا مریخ کی ساعت میں منہ میں نیم کا پتہ یا کالی مرچ رکھ کر دشمن کی تباہی کا تصور کرتے ہوئے سورت الھب 500 بار سورت الکوثر 360 بار اور 111 بار سورت الفیل پڑھ کر مٹی پر دم کر کے مٹی دشمن کے گھر دفن کر دیں پھر دشمن کو ویران ہوتا دیکھیں۔

## دشمن کو چارپائی پر لانے والا صدری عمل

یہ انتہائی سخت قسم کا عمل ہے اپنی ذاتیات کی وجہ سے یا کہ کسی مسلمان پر ناحق ظلم کرنے کی ہرگز ہرگز اجازت نہیں ہے ورنہ نقصان کے ذمہ دار آپ خود ہونگیں۔

**عمل:** زوال ماہ آخری ہفتے والے دن سورج نکلنے کے فورا بعد ایک عدد انڈا لے کر اس پر یاقَہّارُ الگ الگ عدد میں گیارہ بار لکھیں اور سورت الھب بغیر بسم اللہ کے لکھ کر اسکے نیچے جس شخص کی شہوت باندھنا مقصود ہو اسکا حکم لگا کر اسکو کالے کپڑے میں لپیٹ کر چھپا کر رکھ دیں روزانہ کوئی ایک وقت مقرر کر کے بغیر بسم اللہ کے سورت الھب اور یاقَہّارُ 313 بار پڑھ کر دم کر دیں اور دعا کریں یا اللہ فلاں بن فلاں کی ناجائز شہوت پر بندش لگ جائے یہ عمل ہفتہ اتوار سوموار اور منگل والے تک کرنا ہے بروز منگل بوقت زوال یہ انڈا پرانی قبر میں ایک دو فٹ گڑھا کھود کر اسمیں دفن کر دیں ہمیشہ کیلئے بندش لگ جائے گی ان شاء اللہ

**نوٹ:** آخر میں پھر تاکید کر رہا ہوں یہ عمل ناجائز جگہ پر نہیں کرنا ورنہ اسکے نقصان کے آپ خود ذمہ دار ہونگے

# بندش لگانے کا عمل

اگر کوئی شخص آپکے خلاف سازشیں کر رہا ہو یا آپ پر جھو

الزامات لگا رہا ہو یا آپکو بے وجہ تنگ کر رہا ہو تو آپ دشمن ک

گھر کی مٹی اٹھا کر اس پر مندرجہ ذیل آیت مبارکہ 313 بار پڑ

کر دشمن کے گھر دفن کر دیں آپکے دشمن کی ہمیشہ کیلئے زبان بند

ہو جائے گی اور اگر کسی اور چیز کی بندش لگانی ہو تو پرانی قبر سے

اٹھا کر اُس پر یہی آیت مبارکہ 313 بار پڑھ کر حکم لگا کر دم کر کے

مٹی اُسی قبر میں دفن کر دیں جس قبر سے اٹھائی تھی مطلوبہ چیز پر ہمیشہ

کیلئے بندش لگ جائے گیآیت مبارکہ یہ ہے

وَاِذَا رَاَیْتَهُمْ تُعْجِبُكَ اَجْسَامُهُمْ وَاِنْ یَّقُوْلُوْا تَسْمَعْ لِقَوْلِهِمْ كَاَنَّهُمْ

خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ یَحْسَبُوْنَ كُلَّ صَیْحَةٍ عَلَیْهِمْ هُمُ الْعَدُوُّ فَاحْذَرْهُمْ

قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ اَنّٰى یُؤْفَكُوْنَ

پارہ 28 آیت چار رکوع 13

# تاحیات بندش نکاح کا صدری عمل

یہ خطاء نہ ہونے والا ایسا مجرب ترین صدری عمل ہے کہ جہاں کہیں بھی آزمایا ہے الحمدللہ مجرب پایا ہے مگر یہ عمل وہاں کرنا ہے جہاں شرعاً نکاح کرنا ناجائز ہو مثلاً لڑکا مسلمان ہو اور لڑکی یہودی یا عیسائی ہو اسی طرح اگر لڑکی مسلمان ہے مگر لڑکا غیر مسلم ہے اب انکا نکاح شرعاً ناجائز ہے اب ایسے مقام پر یہ عمل کرنا جائز ہے الغرض ایسی جگہ پر نکاح کرنا جہاں شرعاً ناجائز ہو وہاں یہ بندش والا عمل کرنا ہے تاکہ گناہ سے بچا جاسکے۔

**عمل:** جن دو بندوں کے درمیان بندش لگانی ہو انکے پاؤں کی مٹی اور کسی پرانی قبر کی مٹی کو جمع کر کے یکجا مکس کر لیں اسکے بعد بروز منگل مریخ یا زحل کی ساعت مین سورت الھب بغیر بسم اللہ کے پانچ تسبیح پڑھ کر حکم لگاتے ہوئے مٹی پر دم کر دیں اسکے بعد مندرجہ زیل دو نقش لکھنے ہیں ایک نقش جلا کر اسکی راکھ قبر اور

پاؤں کی مٹی میں مکس کر کے مٹی کے دو حصے کر لیں ایک حصہ کسی بوتل میں بند کر کے اُسمیں کڑوا تیل اور تھوڑی سی لال مرچ ڈال کر بوتل کا منہ بند کر کے بوتل کسی کالے کپڑے میں لپیٹ کر اُسی قبر میں دفن کر دیں جہاں سے مٹی اٹھائی تھی اور دوسرا حصہ بھی کالے کپڑے میں لپیٹ کر فریقین میں سے کسی ایک کے گھر دفن کر دیں انکے درمیان ہمیشہ کیلئے بندش لگ جائے گی اور انکے درمیان لڑائیاں شروع ہو جائیں گیں اور دوسرا نقش کسی وزن کے نیچے رکھ دیں۔

جلانے والا نقش یہ ہے ⟵

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

فلاں بن فلاں تا حیات بستم نکاح فلانہ بنت فلانہ

وزن کے نیچے رکھنے والا نقش یہ ہے ⟵

یا رب میکائیل — ۷۸۶ — یا رب جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

یا رب عزرائیل — یا رب اسرافیل

فلاں بن فلاں تا حیات بستم نکاح فلانہ بنت فلانہ

[illegible]

[illegible]

[illegible]

# کاروبار میں نقصانات کیوں ہوتے ہیں؟

کاروبار میں بندش کا لگ جانا یہ بھی حقیقت ہے اِس چیز کا اِنکار نہیں کیا جاسکتا مگر سب سے پہلے تو قابل غور قابل توجہ بات یہ ہے کہ کاروبار میں آئے دن نقصانات ہوتے کیوں ہیں؟

اسکی وجوہات کیا ہیں؟

ویسے تو اسکی بہت ساری وجوہات ہیں مگر دو تین جو اہم ترین وجوہات کا ذکر آپ احباب کی نظر کرتا ہوں ملاحظہ فرمائیں۔

1۔ بہت ساری وجوہات میں سے سب سے اہم وجہ یہ بھی ہے کہ زکات کا ادا نہ کرنا جو کہ ہم پر فرض ہے اور بار بار قرآن پاک میں مختلف مقامات پر حکم ہوا ہے وَاَقِیۡمُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتُوا الزَّکٰوۃَ نماز قائم کرو زکوٰۃ ادا کرو مگر مجال ہے اِس طرف دھیان بھی جاتا ہو حکم خداوندی پر عمل نہ کر کے ہم کیسے پُرسکون رہے سکتے ہیں؟ میں آپکو ایک واقعہ بتاتا ہوں ایک شخص میرے استاد جی

# فصل ششم

## بندش کھولنے کے اعمال


محمد مولانا اسحاق نقشبندی غفرلہ

فاضل جامعہ اسلامیہ باب العلوم کہروڑ پکا

0348-6362824

میرے پیرو مرشد و مربی استاذ العلماء والصلحاء استاذ الحدیث حضرت اقدس حضرت مولانا عبدالمجید لدھیانوی رحمۃ اللہ علیہ (شیخ الحدیث جامعہ اسلامیہ باب العلوم کہروڑ پکا) کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ استاد جی آئے دن ہمارے کاروبار میں کوئی نہ کوئی نقصان ہوتا رہتا ہے اور دکاندار مال اُدھار لے کر جاتے ہیں تو پیسے نہیں دیتے ہمارے لاکھوں روپے باہر پھنسے ہوئے ہیں جسکی وجہ سے ہم بہت ذیادہ پریشان ہیں استاد جی رحمۃ اللہ علیہ فرمانے لگے کیا آپ لوگ زکات نکالتے ہو؟ تو وہ شخص سر جھکاتے ہوئے کہنے لگا نہیں استاد جی تو استاد جی نے فرمایا جاو جا کر دکان کا حساب وکتاب کرواور زکات ادا کرو اور صدقے کا اہتمام کرو زکات ادا کرنے کے بعد اگر آپکا نقصان ہو جائے تو وہ نقصان مجھ سے آکر لے لینا وہ شخص چلا گیا تین چار سال بعد وہ شخص دوبارہ آیا تو استاد جی نے فرمایا ہاں بھائی سناؤ آپکے کاروبار کا کیا حال

ہے؟ تو وہ شخص کہنے لگا استاد جی جب سے زکات نکالنے والا کام

شروع کیا ہے تب سے الحمدللہ کوئی نقصان بھی نہیں ہوا اور جو پیسے

لوگوں میں پھنسے ہوئے تھے وہ بھی واپس آنا شروع ہو گئے ہیں

الحمدللہ اب سکون ہے۔

2۔ دوسری سب سے اہم وجہ جسکی وجہ سے کاروبار میں آئے دن

نقصان ہوتا رہتا ہے وہ ہے اپنے کاروبار میں سودی پیسے کا لگانا

یہ بھی کاروبار کیلئے باعث نقصان ہے بعض کاروباری لوگوں نے

ایسی کمیٹیاں ڈالی ہوتی ہیں جو سود یا جوے کے ذمرے میں آتی

ہیں یاد رکھنا سود والا پیسہ کاروبار میں لگانا باعث برکت نہیں بلکہ

باعث نقصان ہے اسی جوئے والا پیسہ بھی کاروبار کو تباہ کر دیتا ہے

3۔ تیسری وجہ یہ ہے کہ بعض لوگ سودا بیچتے وقت جھوٹی قسموں کا

سہارا لیتے ہیں مثلا ایک چیز پچاس روپے کی آئی ہے تو وہ گاہک

کو مطمئن کرنے کیلئے جھوٹی قسم اٹھا کر کہتا ہے یہ چیز میری سو روپے

کی خرید ہے جبکہ اُسکی خرید پچاس روپے کی ہوتی ہے ایسے جھوٹی
قسم اٹھا کر مال بیچنا یہ بھی باعث نقصان ہے اور ایسے لوگ
آئے دن مختلف پریشانیوں کا شکار رہتے ہیں کبھی گھریلو پریشانی
مثلاً آج فلاں بچہ بیمار ہوگیا آج فلاں بچہ بیمار ہوگیا اور کبھی دکان
کی پریشانی کہ آج فلاں نقصان ہوگیا تو آج فلاں نقصان ہوگیا
الغرض ایسے لوگ جو اپنے کاروبار میں سود کا پیسہ لگاتے ہیں یا
زکات ادانھیں کرتے یا جھوٹی قسمیں اٹھا کر سودا بیچتے ہیں تو ایسے
لوگ ہمیشہ پریشان رہتے ہیں پھر یہ لوگ بھاگتے ہیں عاملین کی
طرف کہ ہمارے کاروبار پر کسی نے بندش لگادی ہے ہم پر کسی
نے جادو کر دیا ہے آئے دن ہمارے نقصان ہورہے ہیں دراصل
ان پر جادو نھیں ہوا ہوتا اور نہ ہی بندش لگی ہوتی ہے بلکہ یہ انکی
اپنی ہی نحوست ہوتی ہے جو اِن پر مسلط ہوچکی ہوتی ہے ان
وجوہات پر غور کرنے کے بعد اگر کوئی وجہ سامنے نہیں آتی مثلاً

آپ زکات بھی نکالتے ہیں حرام پیسہ بھی کاروبار میں نہیں لگاتے اسی طرح جھوٹی قسمیں اٹھا کر مال نہیں بیچتے اسکے باوجود اگر آئے دن نقصانات ہو رہے ہیں یا کاروبار بالکل بند ہو گیا ہے سرے سے کسٹمر آتے ہی نہیں اس صورت میں آپ کسی متبع سنت عامل سے رجوع فرما سکتے ہیں۔

# کاروباری بندش کا مکمل خاتمہ

اگر کسی شخص کے کاروبار میں کسی جادوگر نے بندش لگا دی ہو اور کام بالکل نہ چلتا ہو آئے دن کاروبار میں نقصانات ہو رہے ہوں تو اُس کیلئے یہ عمل کریں فوراً بندش ختم ہو گی۔

**عمل:** سب سے پہلے پنجگانہ نماز کی پابندی کریں اور حسب توفیق صدقے کا اہتمام کریں اکیس عدد موم بتیاں لے لیں ہر موم بتی پر ایک بار سورت حدید اور اکتالیس بار چار قل اور اکتالیس بار آیت الکرسی پڑھ کر موم بتی پر دم کر دیں ہر روز ایک موم بتی دکان یا فیکٹری میں جلائیں اکیس دن کے اندر اندر بندش مکمل ختم ہو جائے گی جادو ہو گا تو وہ بھی ختم ہو جائے گا۔

ان شاء اللہ

# کاروباری بندش ختم کرنے صدری عمل

اگر کسی شخص نے کاروباری بندش لگادی ہو دکان یا بذریعہ جادو فیکٹری میں گاہک باالکل نہ آتے ہوں تو بندش کو ختم کرنے کیلئے یہ بارہا کا آزمایا ہوا مجرب ترین عمل ہے۔

**عمل:** پانچ مختلف مسجدوں یا پانچ مختلف نلکوں یا پانچ مختلف کنوؤں کو پانی لے کر اول آخر اکیس بار درود ابراہیمی درمیان میں ایک تسبیح مندرجہ زیل عزیمت پڑھ کر پانی پر دم کردیں اور دم شدہ پانی روزانہ صبح وشام دکان یا فیکٹری میں جھڑکاؤ کریں اس عمل کی برکت سے چند ہی دنوں میں بندش ختم ہوجائے گی اور کاروبار چلنا شروع ہوجائے گا ان شاءاللہ عزیمت یہ ہے

یَارَزَّاقُ فِی الرِّزْقِ وَالرِّزْقِ فِی رِزْقِ رِزْقِکَ یَارَزَّاقُ

# نکاح کی بندش ختم کرنے کا عمل

بوجہ بندش اگر کسی شخص کی کسی جگہ رشتے کی بات نہ بنتی ہو یا بنتے بنتے خراب ہو جاتی ہو یا بات بننے کے بعد کوئی رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہو تو ان تمام مسائل کے حل کیلئے بارہا کا آزمایا ہوا لاجواب مجرب عمل ہے۔

**عمل:** تہجد کے وقت دو رکعت نفل صلوۃ الحاجت اس طریقے سے پڑھیں کہ پہلی رکعت میں سورت فاتحہ کے بعد سورۃ مزمل گیارہ بار دوسری رکعت میں نو بار اسکے بعد دونوں رکوع وسجود میں تسبیح کے بعد چالیس بار آیت کریمہ پڑھیں یہ ٹوٹل 240 بار ہو جائے گی بعد از سلام ایک بار سورۃ یٰسین اس طریقے سے پڑھیں کہ ہر مبین پر رک کر ایک تسبیح آیت کریمہ کی پڑھیں سورت مکمل ہونے کے بعد 450 بار پڑھیں۔

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ

اسکے بعد اپنے مقصد کی دعا کریں چند ہی دنوں میں تمام مسائل حل ہو جائیں گے آیت کریمہ یہ ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

# رشتوں کی بندش کا مکمل خاتمہ

اگر بوجہ سحر رشتوں کی بندش ہوگئی ہو تو بندش کے خاتمہ کیلئے یہ عمل کریں اور بندش ختم ہوتے دیکھیں ان شاء اللہ

**عمل:** سب سے پہلے پنجگانہ فرض نماز کی پابندی کریں اسکے بعد فجر اور مغرب کی نماز کے بعد اکتاکیس بار آیت الکرسی اور اکیس اکیس بار چار قل اور بقیہ ہر نماز کے بعد گیارہ بار آیت الکرسی اور سات سات بار چار قل پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے پورے جسم پر پھیر لیا کریں چند ہی دنوں میں بندش وسحر کے اثرات مکمل ختم ہو جائیں گے ان شاء اللہ اور اگر مریض پڑھائی نہ کرسکتا ہو تو مندرجہ زیل دیا گیا نقش دو عدد لکھ لیں ایک گلے میں پہن لیں اور دوسرا پانی میں ڈالدیں اور روزانہ ستر بار سورت قریش پانی پر دم کر کے دم شدہ پانی استعمال کریں

**نقش یہ ہے**

| | | | |
|---|---|---|---|
| الله ۱۶۹۷۳ | الله ۱۶۹۸۶ | الله ۱۶۹۸۳ | الله ۱۶۹۸۰ |
| الله ۱۶۹۸۴ | الله ۱۶۹۷۹ | الله ۱۶۹۷۴ | الله ۱۶۹۸۵ |
| الله ۱۶۹۷۸ | الله ۱۶۹۸۱ | الله ۱۶۹۸۹ | الله ۱۶۹۷۵ |
| الله ۱۶۹۸۸ | الله ۱۶۹۷۶ | الله ۱۶۹۷۷ | الله ۱۶۹۸۲ |

## عمل برائے دفع بندش نکاح

بوجہ جادو اگر رشتوں کی بندش ہو چکی ہو تو آپ یہ عمل کریں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے رشتوں کی مکمل بندش ختم ہو جائے گی۔

**عمل:** روزانہ طلوع آفتاب کے وقت مندرجہ ذیل آیت مبارکہ کی ایک تسبیح پڑھ کر پانی پر دم کر لیں اور اسی دم شدہ پانی سے پورے گھر میں چھڑکاؤ کریں آیت یہ ہے۔

جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

## نَس بَندِی کھولنے کا نایاب عمل

اگر کسی جادوگر نے بذریعہ جادو کسی مرد کی نس باندھ دی ہو اور وہ بیوی پر قادر نہ ہو تو اسکی نس بندی کھولنے کا بارہا کا آزمایا ہوا مجرب ترین عمل ہے۔

**عمل:** سورۃ ابراہیم لکھ کر گلے میں پہنیں اور روزانہ بعد نماز فجر گیارہ بار پڑھ کر آب زم زم پر دم کر کے دوسری فجر تک یہی دم شدہ پانی پئیں اسی طرح یہ عمل اکیس روز تک کرنا ہے اکیس روز کے اندر اندر مردانہ طاقت بحال ہو جائے گی۔ ان شاء اللہ

# ہر قسم کی بندش کھولنے کا عمل

اگر کسی جادوگر نے کاروباری بندش کر دی ہو یا رشتوں کی بندش کر دی ہو یا گاڑی کرایہ پر چلتی ہے اسکی بندش کر دی ہو و دیگر کسی بھی قسم کی بندش ہو ہمہ قسم کی بندش کھولنے کیلئے بار ہا کا آزمایا ہوا مجرب ترین عمل ہے۔

**عمل:** رشتے کی بندش ختم کرنے کیلئے طالب اپنے نام کے اعداد کے مطابق بوقت زوال سورت قریش پڑھے اگر کاروباری بندش ہو یا گاڑی کی بندش ہو تو بعد نماز فجر سورج نکلنے سے پہلے پہلے سورت قریش 313 بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پانی دکان و گاڑی میں چھڑکاؤ کریں۔

# بخار کا خاتمہ لاجواب مجرب عمل

جس شخص کو بخار ہو اور کسی بھی دوائی سے آرام نہ آرہا ہو تو آپ یہ عمل کریں اور بخار ختم ہوتا دیکھیں بارہا کا آزمایا ہوا مجرب ترین عمل ہے۔

**عمل:** مریض کی کمر پر انگلی کے اشارے سے سات بار اذان لکھیں اور اسکے ساتھ دو عدد پندرہ کا نقش لکھ کر ایک نقش کے نیچے لکھیں وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ یہ نقش دائیں بازو پر باندھ دیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ

فلاں بن فلاں بخار دفع شود

دوسرے نقش کے نیچے لکھیں وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى یہ نقش بائیں بازو پر باندھ دیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى

فلاں بن فلاں بخار دفع شود

**نوٹ** یہ دونوں نقوش بارہ گھنٹے بعد تبدیل کرنے ہیں۔

# درد داڑھ کیلئے میرے شیخ کا عطاء کردہ خاص عمل

داڑھ میں شدید قسم کا درد ہو اور کسی بھی دوائی سے آرام نہ آرہا ہو تو آپ یہ عمل کریں اور درد کو فوری ختم ہوتا دیکھیں یہ عمل تو بہت مشہور ہے مگر اس عمل کی میرے شیخ کی طرف سے خصوصی اجازت ہے اور بارہا آزمایا الحمدللہ مجرب پایا ہے۔

**عمل**: مندرجہ ذیل آیت مبارکہ چھوٹے سے کاغذ کے ٹکڑے پر لکھ کر اس پر اول آخر تین بار درود ابراہیمی درمیان میں اکیس بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر تعویز پر دم کر دیں اس طرح تین بار یہ عمل دہرانا ہے اسکے بعد یہ تعویز داڑھ میں سوراخ ہو تو اسمیں رکھ دیں ورنہ ویسے ہی داڑھ میں رکھ دیں تو درد فوری ختم ہو جائے گا ان شاء اللہ آیت مبارکہ یہ ہے

لِکُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ وَّسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ

## خارش کے خاتمے کیلئے عمل

اگر خارش ہو اور آرام نہ آرہا ہو تو آپ یہ عمل کریں اس عمل کی برکت سے جس قسم کی بھی خارش ہوگی وہ ختم ہو جائے گی ان شاء اللہ

**عمل:** اول آخر گیارہ بار درود ابراہیمی درمیان میں اکیس بار سورۃ فاتحہ اکیس بار سورۃ اخلاص اکیس بار سورۃ قدر گیارہ بار سورۃ بروج پڑھ کر تیل پر دم کر دیں اور دم شدہ تیل متاثرہ جگہ پر لگائیں اور خارش کو ختم ہوتا دیکھیں۔ ان شاء اللہ

## خارش کے لئے لاجواب عمل

خارش کے لئے بہت ہی زبردست لاجواب عمل ہے۔

**عمل:** اوّل آخر درود ابراہیمی 21 بار وَاَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی رَبَّهٗۤ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ 41 بار یہ آیت مبارکہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پانی مریض کو پلائیں اور تیل پر دم کر کے اس سے مالش کریں۔

# پھوڑا پھنسی ختم کرنے کیلئے صدری عمل

آنکھ پر یا جسم کے کسی بھی حصے پر پھوڑا یا پھنسی نکل آئی ہو اور ختم ہونے کا نام نہ لے رہی ہو تو آپ یہ عمل کریں اور پھوڑے پھنسی کو ختم ہوتا دیکھیں۔

**عمل:** ہر نماز کے بعد مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اکیس بار پڑھ کر شہادت کی انگلی پر اپنا لعاب لگا کر اس پر دم کر کے متاثرہ جگہ پر لگا دیں تین چار دن میں ہی پھوڑا پھنسی ختم ہو جائیں گے۔

آیت مبارکہ یہ ہے　　اَمْ اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ

# چنبل کے لئے مجرب عمل

کسی کو بہت زیادہ چنبل ہو اور کسی چیز سے بھی فائدہ نہ ہو رہا ہو تو آپ یہ عمل کریں

**عمل:** زیتون کے تیل پر اوّل آخر 11 مرتبہ درود ابراہیمی 1000 مرتبہ سورت الکافرون پڑھ کر سات دن تک تیل پر دم کرنا ہے پھر اسکی روزانہ مالش کرنی ہے فوراً افاقہ ہوگا۔ ان شاء اللہ

# دفع پیچش

اگر کسی کو پیچش ہوں اور کسی بھی دوا سے افاقہ نہ ہو رہا ہو تو یہ عمل کریں

**عمل:** سُوْرَۃُ الدُّخَان (پارہ ۲۵) لکھ کر آب باراں یا آب زم زم یا عام پانی میں دھو کر مریض کو پلائیں ان شاء اللہ بہت فائدہ ہوگا۔

# ہر قسم کے لاعلاج مرض کے لئے مجرب عمل

اگر کسی کو ایسا لاعلاج مرض لاحق ہو جس کے علاج سے ڈاکٹر عاجز آ چکے ہوں یہ عمل کریں اور کرشمہ خداوندی اپنی آنکھوں سے دیکھیں

**عمل:** 1۔ سُوْرَۃُ یٰسٓ اس طرح پڑھیں کہ ہر مبین پر سورۃ الفاتحہ 101 مرتبہ مع بسم اللہ شریف

2۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ 41 دفعہ

3۔ سورۃ الاخلاص 41 دفعہ

سورۃ ختم ہونے کے بعد آخر میں 2222 دفعہ اَلَا یَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ پڑھ کر پانی نمک تیل پر دم کر کے استعمال

کریں یہ عمل تین دفعہ دہرائیں اور یہ اشیاء ختم نہ ہونے دیں اگر پوری زندگی یہ دم شدہ چیزیں استعمال کرتے رہیں تو فالج اور کینسر جیسے موذی امراض میں کبھی مبتلا نہ ہونگے انشاء اللہ کوشش کریں ہر ہفتہ بعد ایک دفعہ یہی عمل دہرا کر دم شدہ چیزوں پر دوبارہ دم کر دیں۔

## ہر قسم کے دانوں کے لئے مجرب عمل

چہرے یا جسم کے کسی حصے میں دانے نکل آئے ہوں انکو ختم کرنے کے لئے بارہا کا آزمایا ہوا مجرب عمل ہے۔

**عمل:** جتنے حصے میں دانے ہیں بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے ساتھ گول دائرہ لگا کر حصار لگا دیں اس کے بعد ایک سانس میں یہ کلمات 7 دفعہ پڑھ کر دم کریں اور یہ عمل 7 دفعہ کریں۔

کَرۡکَرُوۡنِی بَرۡبَرُوۡنِی خُشۡک شَو

خُدَائے مَنۡ بُزُرۡگ اَسۡت تُو بُزُرۡگ مَشَو

# شوگر کے لئے مجرب عمل

شوگر کے لئے مجرب عمل آپ احباب کی نظر کر رہا ہوں۔

**عمل**: ایک نقش کا تین دن تک پانی پینا ہے اور تیسرے دن کاغذ بھی کھالینا ہے کل چالیس یوم تک استعمال کرنا ہے چالیس دن کے بعد قدرت کا کرشمہ دیکھیں جا کر شوگر ٹیسٹ کروائیں اور پوری زندگی شوق سے میٹھا کھائیں۔

نقش یہ ہے

| الله | | الله |
| --- | --- | --- |
| | یا محیط | |
| | الله | |

# عمل برائے درد شقیقہ

درد شقیقہ کے لئے مجرب عمل ہے

**عمل**: درد والی جگہ پر اپنی انگلی رکھ کر اپنا سانس بند کر کے 11 بار لیعذبهم پڑھیں پھر دم کر دیں اس طرح تین بار دم کریں ان شاء اللہ درد ختم ہو جائے گا۔

# بچوں کی لکنت ختم کرنے کا عمل

لکنت ختم کرنے کا یہ مجرب عمل ہے۔ یہ عمل بچہ خود کر سکتا ہو تو زیادہ بہتر ہے ورنہ یہ عمل اسکی والدہ کرے بچے کی زبان کے نیچے چھوٹی کنکریاں رکھیں اور پھر والدہ مندجہ ذیل آیت مبارکہ پڑھ کر دم کرے لکنت ختم ہو جائے گی ان شاء اللہ

**عمل:** چھوٹی چھوٹی کنکریاں زبان یا تالو کے نیچے رکھیں اور اکتالیس بار یہ آیت پڑھیں۔

رَبِّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي وَيَسِّرْ لِي أَمْرِي وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّن لِّسَانِي يَفْقَهُوا قَوْلِي

# داد کے لئے مجرب عمل

جسم کے جس حصے پر داد ہو اس حصے کے چاروں طرف بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ سے گھیر لیں اور درمیان میں لکھیں فِيهِ نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ

# ناف ٹل جائے اسکا مجرب عمل

اگر کسی کی ناف ٹل جائے تو اس کے لئے یہ عمل کریں

**عمل:** عامل مرد کی ناف پر اپنا انگوٹھا رکھے اور عورت اپنا انگوٹھا خود رکھے اور یہ عمل تین دفعہ کرے زیادہ سے زیادہ گیارہ دفعہ کرے انتہائی مجرب عمل ہے گیارہ بار کرنے کی کبھی نوبت نہیں آتی ناف پر انگوٹھا رکھ کر ایک بار سورۃالفاتحۃ اور سورۃالناس پڑھے اور سورۃ الناس پڑھنے کا طریقہ یہ ہوگا۔

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ نَّاسِ نَّاسِ نَّاسِ جب **لفظ** نَّاسِ آئے گا تو تین مرتبہ مزید پڑھنا ہے **مثلا:** قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ نَّاسِ نَّاسِ نَّاسِ مَلِكِ النَّاسِ نَّاسِ نَّاسِ نَّاسِ ۔

# رسولی کا مجرب عمل

جسم پر کسی بھی جگہ رسولی ہو تو اس کے لئے یہ مجرب عمل ہے

**عمل:** ایک گول بینگن اور 41 کانٹے کیکر کے لیکر مریض کو سامنے بیٹھا دیں اور ہر کانٹے پر ایک دفعہ سورۃ الفاتحۃ اور یہ آیت مبارکہ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَقُلْ رَّبِّ اَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا پڑھ کر مریض پر دم کریں اور کانٹے کو بینگن میں چبھو دیں۔

# ہزار بیماریوں کے علاج کا لاجواب عمل

خاص طور پر دل کے امراض کے لئے مجرب عمل ہے ان شاء اللہ پوری زندگی میں کبھی ہارٹ اٹیک نہیں ہوگا

**عمل:** لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا

صبح شام ہزار ہزار دفعہ پڑھیں اور پانی پر دم کریں

# کمر درد کے لئے مجرب عمل

کمر درد سے نجات کے لئے بارہا کا آزمایا ہوا مجرب عمل ہے

**عمل:** کاغذ کی ایک طرف یہ نقش لکھیں اور اسکی دوسری طرف مریض کا نام اور اسکی والدہ کا نام لکھ لیں پھر یہ نقش سرخ ریشمی دھاگے سے کمر پر باندھنا ہے کمر درد سے نجات ملے گی ان شاءاللہ

نقش یہ ہے

ع------٧٠

----م-----٤٠

ر----------٢٠٠

# عمل برائے سر درد

سر میں شدید درد ہو اور کسی بھی چیز سے فائدہ نہ ہو رہا ہو تو یہ طلسم لکھ کر سر پر باندھ دیں تو درد فوراً ختم ہو جائے گا ان شاءاللہ

نقش یہ ہے

اا١٩١٧١٩١١اا١٩١٩١١اصلعا

١١ط١١٩١٩١١٣

صــــــم

## جسم کے کسی حصے سے زائد پانی نکالنے کا عمل

عورت کے رحم میں پانی کی تھیلی ہو یا بچے کے سر میں پانی اور جسم کے کسی بھی حصے میں پانی بھر جائے تو یہ عمل کریں

**عمل نمبر 1** - اَمْ اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ 100 بار روزانہ پڑھنا ہے

**عمل نمبر 2** - وَقِيْلَ يٰٓاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ

یہ بھی 100 بار پڑھنا ہے۔ اور ان دونوں آیات کا تعویذ بھی بنا کر گلے میں ڈالیں ہے اللہ پاک شفاء کامل عطا فرمائی گے ان شاء اللہ۔

## بلڈ پریشر کے لئے مجرب عمل

اگر کسی ہائی بلڈ پریشر کا مسئلہ درپیش ہو یا کسی کو لو بلڈ پریشر کا مسئلہ درپیش ہو تو دونوں امراض کے لئے مجرب عمل ہے

**عمل:** ایک نقش بنا کر گلے میں ڈالے اور 101 بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔



## لقوہ کیلئے مجرب عمل

اگر کسی کو لقوہ ہو جائے اس کے لئے مجرب عمل پیش خدمت ہے۔

**عمل:** اول آخر درود شریف ابراہیمی 41 بار درمیان میں سورۃ الفاتحہ 121 بار سورۃ الکافرون 121 بار پانی، شہد اور زیتون کے تیل پر دم کریں اور زیتون کے تیل کی مالش کریں اور شہد کو پانی میں حل کر کے پئیں اور ہر 7 دن کے بعد یہ عمل دوبارہ کریں۔ 21 یا 41 دن میں مکمل آرام ہوگا۔ ان شاء اللہ

## کھانسی کے لئے مجرب عمل

ہر قسم کی کھانسی کے لئے مجرب عمل ہے

**عمل:** اوّل آخر درود ابراہیمی 21 بار اور سورۃ انشرح 41 بار پانی پر دم کر کے پلائیں اور سورۃ انشرح کا تعویذ بنا کر گلے میں ڈال دیں مکمل شفاء ہوگی انشاء اللہ۔

## ٹائیفائیڈ بخار کے لئے

اگر کسی کو ایسا بخار ہو کہ اترتا ہی نہ ہو تو یہ عمل کریں اس عمل سے سخت سے سخت بخار بھی 15 منٹ میں اتر جاتا ہے۔

**عمل:** سات نقش بنا کر ہر نقش پر سات بار یہ آیت کریمہ پڑھ کر دم کریں شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓىِٕكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآىِٕمًۢا بِالْقِسْطِ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ (سورۃ العمران آیت ۱۸)

مریض روزانہ ایک نقش کی گولی بنا کر پانی کے ساتھ استعمال کرے سات دن تک استعمال کریں انشاء اللہ مکمل بخار اتر جائے گا۔

## گھٹنوں کا درد ختم کرنے کا مجرب عمل

اگر گھٹنوں میں شدید درد ہو اور ہر حربہ استعمال کر چکے ہوں کسی سے افاقہ نہ ہو رہا ہو تو یہ عمل کریں بارہا کا آزمایا ہوا لاجواب عمل ہے۔

**عمل:** اوّل آخر درود شریف ابراہیمی اور 21 مرتبہ یہ دعا بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا فِیْهَا پڑھ کر متاثرہ جگہ پہ دم کر دیں ان شاء اللہ درد ایسا ختم ہوگا گویا کہ درد ہوا ہی نہیں تھا یہ عمل تین دفعہ دہرانا ہے۔

## دل کی گھبراہٹ ختم کرنے کا مجرب عمل

اگر کسی کے دل کو گھبراہٹ ہو یا کوئی انجانہ خوف ہو تو اس کے لئے مجرب عمل ہے۔

**عمل**: اول آخر درود ابراہیمی 7 بار اور یہ آیت مبارکہ 111 بار

اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَىِٕنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَىِٕنُّ الْقُلُوْبُ

دل کی دھڑکن تیز ہونے کی صورت میں تحول کا ورد کرے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ دل کی دھڑکن نارمل ہو جائے گی۔ ان شاء اللہ

## دودھ بڑھانے کا عمل

جس عورت کا دودھ خشک ہو گیا ہو یا کم ہو گیا ہو تو یہ عمل کریں۔

**عمل**: یہ آیت کریمہ نمک لاہوری پر دم کر کے عورت کو دیں۔ عورت سالن میں استعمال کر کے کھائے ان شاء اللہ دودھ بڑھ جائے گا ساتھ میں غذا بھی کھائیں۔ مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ وَاللّٰهُ یُضٰعِفُ لِمَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ

## وہ عورت جن کے ایام بند ہوں یا خراب ہوں

اگر کسی عورت کے ایام بند ہوں یا خراب ہوں تو اس عمل کو کریں

**عمل:** ایک مرتبہ سورۃ الدھر اور تین مرتبہ سورۃ الزلزال پانی پر دم کر کے صبح نہار منہ پیئے اور اس آیت مبارکہ کا کثرت سے ورد کرے۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

## مستحاضہ عورت کے لئے مجرب عمل

مستحاضہ عورت جس کو بیماری کی وجہ سے خون نہ رک رہا ہو اور دوائیاں کھا کھا کر تنگ آ چکی ہو تو وہ یہ عمل کرے انتہائی مجرب اور بارہا کا آزمایا ہوا عمل ہے۔

**عمل:** اس آیت شریفہ کے تین تعویذ بنائیں ایک تعویذ اگلے دامن پہ باندھیں دوسرا پچھلے دامن میں تیسرا پانی میں ڈال کر پئیں آیت مبارکہ یہ ہے

وَقِيْلَ يٰاَرْضُ ابْلَعِىْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِىْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِىَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِىِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ

# لیکوریا کا روحانی علاج

وہ عورتیں جنہیں لیکوریا کی شکایت ہو اور دواؤں سے افاقہ نہ ہو رہا ہو تو یہ عمل کریں۔

**عمل**: چار عدد تعویز بنائیں ایک تعویذ گلے میں ڈالیں اور باقی تین تعویذ پینے کے لئے استعمال کریں پینے والا ہر نقش 7 یوم استعمال کریں

هُوَ الْاَمْرُ هِيَ عَمَانُوِيْلُ بِحَقِّ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَامُصَوِّرَ الْاَرْحَامِ

# سیلان الرحم کے لئے مجرب عمل

اگر کسی عورت کو سیلان الرحم (لیکوریا) کی بیماری ہو اور دوائیوں سے آرام نہ آرہا ہو تو وہ یہ عمل کریں بہت ہی لاجواب عمل ہے

**عمل**: اول اخر درود ابراہیمی 21 مرتبہ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَاهُوَ شِفَآءٌ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ پڑھ کر عرق گلاب پر دم کر کے صبح شام پلائیں پرانے سے پرانا مرض بھی کچھ دنوں میں ختم ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ

# یرقان کے لئے خاص الخاص عمل

یرقان کے بارہا کا آزمایا ہوا خاص الخاص عمل ہے

**عمل:** اوّل آخر درود ابراہیمی مع بسم اللہ شریف 7 بار آیت الکرسی مع بسم اللہ شریف 7 بار وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ 11 بار یہ تمام کلمات پڑھ کر سیاہ ڈوری پر دم کر کے گرہ لگاتے جائیں اسی طرح یکے بعد دیگرے 11 گرہ لگائیں اور یہ ڈوری مریض اپنے گلے میں پہنے اور ساتھ میں نیچے دیا گیا نقش بھی گلے میں پہنے اور مریض صبح شام 11 مرتبہ سورت البینہ پانی پر دم کر کے پیئے۔

۷۸۶

| ۱۱۷ | ۱۲۰ | ۱۲۳ | ۱۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۲ | ۱۱۱ | ۱۱۶ | ۱۲۱ |
| ۱۱۲ | ۱۲۵ | ۱۱۸ | ۱۱۵ |
| ۱۱۹ | ۱۱۴ | ۱۱۳ | ۱۲۴ |

# کینسر کے لئے مجرب عمل

جس شخص کے کینسر ہو اور ادویات سے فائدہ نہ ہو رہا ہو تو یہ عمل کریں بہت ہی لاجواب عمل ہے۔

**عمل**: اوّل آخر درود ابراہیمی 41 بار

سورۃ الفاتحہ مع بسم اللہ شریف 111 بار

سورت اخلاص 200 بار

اَلَا یَعۡلَمُ مَنۡ خَلَقَ وَھُوَ اللَّطِیۡفُ الۡخَبِیۡرُ 222 بار

پڑھ کر آب زم زم پر دم کریں سات دن یہ پانی استعمال کریں اسکے بعد دوبارہ عمل کریں اور مریض سورت مریم تین دفعہ پڑھ کر دم شدہ پانی پر پھونک کر پیئے ان شاء اللہ 40 دن میں کینسر کا خاتمہ ہو جائے گا۔

# اٹھرا والا بچہ سوکھ جائے

اٹھرا والا بچہ اگر سوکھ جائے تو اس کے لئے بہت ہی زبردست لاجواب عمل ہے۔

**عمل:** ایک گول تازہ کدو لیکر نئی چھری جو استعمال شدہ نہ ہو لے کر کدو پر سورۃ الفاتحہ اور سورۃ القریش لکھ کر بچے کی چارپائی جہاں وہ سوتا ہو سرہانے باندھ دیں اور یہی دو سورتیں 21 بار پڑھ کر بچے پر دم کریں جیسے جیسے کدو سوکھتا جائے گا بچہ تندرست ہوتا جائے گا۔ ان شاء اللہ

# قے کو روکنے کا صدری عمل

اگر کسی بھی وجہ سے قے آرہی ہو تو آپ یہ عمل کریں قے فوراً ختم ہو جائے گی ان شاء اللہ

**عمل:** سورۃ طارق بسم اللہ کے ساتھ اکیس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں قے فوراً ختم ہو جائے گی ان شاء اللہ

# گردے اور پتے کی پتھری کا مجرب عمل

اگر آپکے گردے یا پتے میں پتھری ہو اور کوئی بھی چیز فائدہ نہ دے رہی ہو تو آپ ہرگز پریشان نہ ہوں آپ یہ عمل کریں کچھ ہی دنوں میں آپ حیران کن فائدہ دیکھیں گے پتھری کا نام و نشان تک نہیں رہے گا ان شاء اللہ

**عمل:** اوّل آخر درود شریف 11 مرتبہ سورت الفاتحہ 11 مرتبہ اور یہ آیت مبارکہ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ۚ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَاءُ ۚ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۚ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ مُحَمَّدٍ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

111 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پییں اور اس پانی میں اسی آیت مبارکہ کا تعویذ بنا کر ڈال دیں تین دن تک استعمال کرنا ہے تین دن بعد نیا تعویذ بنانا ہے۔

# گردوں کے لئے لاجواب عمل

گردوں کا کسی بھی قسم کا مسئلہ ہو اس کے لئے زبردست بارہا کا آزمایا ہوا مجرب عمل ہے۔

**عمل**: اوّل آخر درود ابراہیمی 21 بار

سورۃ الفاتحہ مع بسم اللہ شریف 111 بار

سورۃ اخلاص 41 بار

سورۃ انشرح 41 بار

پڑھ کر آب زم زم پر دم کریں مریض یہی پانی استعمال کرے اس کے ساتھ بکرے کا گردہ لے کر اس پر اوپر بتایا گیا عمل ترتیب سے پڑھ کر مریض کا نام لے کر گردے پر دم کر کے کسی کانٹے دار درخت کے نیچے لٹکا دیں کچھ ہی دنوں میں گردوں کی تمام بیماریوں کا خاتمہ ہو جائے گا ان شاء اللہ

## پیشاب کی بندش کھولنے کا عمل

اگر کسی کا پیشاب بند ہو جائے تو اس کے لئے مجرب عمل ہے۔

**عمل:** یہ آیت شریفہ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر مریض کو پلائیں فورا پیشاب کھل جائے گا ان شاء اللہ

وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِى الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ

## نظر کے لئے خاص الخاص عمل

اگر کسی شخص کی نظر دن بدن کمزور ہوتی جارہی ہو تو یہ مستقل یہ عمل کریں۔

**عمل:** ہر نماز کے بعد اول آخر 3 مرتبہ درود ابراہیمی اور 11 مرتبہ یہ آیت فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ پڑھ کر اپنی انگلیوں پر دم کرے اور انگلیاں دونوں آنکھوں پر پھیر دے تو نظر لوٹ آئے گی اور دوبارہ کمزور نہیں گی ان شاء اللہ

# بواسیر کا مجرب عمل

کسی بھی قسم کی بواسیر ہو اس کے لئے بارہا کا آزمایا ہوا مجرب عمل ہے لیکن پہلے اس کی 7 دنکی زکات ادا کرلی جائے

**زکات:** روزانہ 41 تعویذ لکھ کر آٹے کی گولی بنا کر دریا میں پھینک دیں 7 دن کے بعد اس کی زکات ادا ہوجائے گی۔

**عمل:** مندرجہ ذیل نقش کے نیچے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ سورت القریش، درود پاک اور اَمۡ اَبۡرَمُوۡا اَمۡرًا فَاِنَّا مُبۡرِمُوۡنَ لکھنا ہے نقش بند کرتے وقت یَا اللّٰہُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ پڑھتے رہیں اور تعویذ بند کرکے اوپر تحول لکھیں لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ اس نقش کو مریض کے گلے میں ڈال دیں

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۲۶ | ۲۱۲۱ | ۲۱۲۸ |
| ۲۱۲۷ | ۲۱۲۵ | ۲۱۲۳ |
| ۲۱۲۲ | ۲۱۲۹ | ۲۱۲۴ |

## اولاد کے لئے مجرب عمل

جسکی اولاد نہ ہوتی ہو اور میاں بیوی میں کوئی جسمانی مسئلہ بھی نہ ہو تو میاں بیوی یہ عمل کریں عمل کے بعد اپنے مقصد کی دعا کریں ان شاء اللہ نیک فرزند پیدا ہوگا

**عمل:** میاں بیوی اس آیت مبارکہ کا کثرت سے ورد کریں ہر نماز کے بعد 41 دفعہ اور صبح شام 313 بار

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَاءِ

## نکسیر کا مجرب عمل

اگر کسی کو بار بار نکسیر پھوٹ جاتی ہو تو یہ عمل کریں۔

**عمل:** کسی پاک کپڑے پر یہ آیت مبارکہ لکھ کر ماتھے پر باندھ دیں فوراً نکسیر رک جائے گی۔ ان شا اللہ آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَقِيْلَ يٰاَرْضُ ابْلَعِيْ مَاءَكِ وَيٰسَمَاءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَاءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ

# کمی حیض کے لئے مجرب عمل

جس عورت کو حیض کم آتا ہو اور درد کی شدت محسوس کرتی ہو تو اس کے لئے زبردست عمل ہے۔

**عمل:** اول اخر 21 بار درود ابراہیمی

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

700 مرتبہ آب زم زم پر دم کر کے پلایا جائے اور انہی آیات کو لکھ کر مریضہ کے گلے میں پہنایا جائے۔

# سوجن کے لئے مجرب عمل

جسم میں کسی بھی حصہ میں سوجن ہو اور کسی بھی چیز سے فائدہ نہ ہو رہا ہو تو یہ عمل کریں۔

**عمل**: اول آخر درود ابراہیمی 21 بار سورۃ الفاتحہ 41 بار سورۃ اخلاص 41 بار وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ 41 بار پڑھ کر آب زم زم پر دم کریں اور دم شدہ پانی میں یہ نقش بھی ڈال دیں۔

نقش یہ ہے



# عمل برائے درد پستان

اگر کسی عورت کے پستانوں میں درد ہو تو اس کے لئے لاجواب عمل ہے

**عمل:** اول آخر 11 بار درود ابراہیمی 41 بار سورۃ الفاتحہ 41 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر آب زم زم پر دم کریں دم شدہ آب زم زم میں یہ نقش بھی ڈال دیں پانی پینا بھی ہے اور پستانوں پر چھڑکنا بھی ہے سورت فاتحہ سورت اخلاص اور اس نقش کا ایک تعویذ عورت گلے میں پہنے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۲ | ۱۵ | ۱ |
| ۱۴ | ۲ | ۷ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۷ | ۱۰ | ۶ |
| ۱۱ | ۵ | ۴ | ۱۶ |

# غیب سے جہیز کا انتظام ہونے کا مجرب عمل

جو شخص بچیوں کے جہیز کی وجہ سے پریشان ہو اور جہیز کا انتظام نہ ہونے کی وجہ سے شادیوں میں رکاوٹ آ رہی ہو تو آپ یہ عمل کریں اللہ پاک آسانی والا معاملہ فرماتے ہوئے اپنے خزانہ غیب سے آپکی بچیوں کے جہیز کا انتظام فرما دیں گے ان شاء اللہ شرط یہ ہے اس عمل کی مکمل یقین کے ساتھ مداوامت کی جائے ناغہ نہ کیا جائے۔

**عمل:** فجر کی نماز کے بعد سورج نکلنے سے پہلے پہلے

1 تسبیح سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيمِ وَبِحَمْدِهِ اَسْتَغْفِرُ الله

70 بار سورۃ قریش 41 بار آیت الکرسی

بقیہ ہر نماز کے بعد

21 بار رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ

11 بار سورت قریش 11 بار سورۃ النصر

مغرب کی نماز کے بعد

70 بار سورت قریش 41 بار آیت الکرسی

جو شخص ان اعمال کی پابندی سے مداوامت کرے گا اللہ پاک اسکے رزق کے دروازے کھول دیں گے اگر قرضوں میں گھرا ہوا ہوگا تو اسکے قرضے اتر جائیں گے بندشوں کے شکنجے میں پھنسا ہوگا تو اسکی بندشیں ختم ہو جائیں گی اگر شیطانی اثرات ہیں تو وہ ختم ہو جائیں گے ان شاء اللہ

## فراخی رزق کا خاص صدری عمل

اگر کوئی شخص تنگدست ہو یا مقروض ہو یا لوگوں کی نظروں سے گر چکا ہو تو مندرجہ ذیل عمل کرے تو تنگدستی کو فراخ دستی میں بدلتا دیکھیں مقروض ہے تو چند ہی دنوں میں قرضے کی ادائیگی کا سبب بنتے دیکھیں اگر لوگوں کی نظروں سے گر چکا ہو تو عزت بحال ہوتا دیکھیں اس عمل کی جتنی تعریف کی جائے یقینا کم ہوگی یہ عمل ایسے ایسے لوگوں کو دیا جو بہت زیادہ تنگدستی کے ساتھ ساتھ قرضوں کے بوجھ تلے دبے ہوئے تھے اس عمل کی برکت سے انکا نہ صرف

قرضہ اترا بلکہ آج وہ غرباء کی مدد کرنے والے بنے ہوئے ہیں کوشش کریں فجر اور مغرب کی نماز کے فوراً بعد ورنہ فجر کی نماز کے فوراً بعد یہ عمل ضرور کریں چند ہی روز میں تنگدستی فراخ دستی میں بدل جائے گی اور جو شخص ایک سال تک پابندی سے یہ عمل کرے شرط یہ ہے کہ ناغہ نہ کرے تو وہ ایک سال میں امیر کبیر ہو جائے گا ان شاء اللہ۔

**عمل**: سورۃ واقعہ ایک بار

اور 1000 بار معنی پر غور کرتے ہوئے یَاعَزِیزُ یَاکَرِیمُ یَاوَدُوْدُ پڑھیں اور بندہ ناچیز کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔

# چوری سے حفاظت کا عمل

کسی بھی چیز کا چوری ہونے کا اندیشہ ہو تو آپ یہ عمل کر کے اپنی قیمتی چیز کو چوری ہونے سے محفوظ رکھیں اس عمل کی برکت سے آپکی چیز چوری نہیں ہوگی خواہ انسان چور ہو یا جنات ہو جس مال پر بھی آپ نے یہ دم کر دیا تو وہ مال ہرگز ہرگز چوری نہیں ہو سکتا الا ماشاء اللہ

**عمل**: اول آخر تین بار درود ابراہیمی درمیان میں تین بار آیت الکرسی اس طریقے سے پڑھیں کہ وَلَا يَئُودُهُ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ کا 11 بار تکرار کریں اور 11 بار فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ پڑھ کر دم کریں

# حج عمرہ کی سعادت حاصل کرنے کا لاجواب

## مجرب عمل

بہت ہی نیک اللہ کے ولی سے ملا خاص تحفہ آج سینے سے نکال کر آپ احباب کی نظر کر رہا ہوں ہر ماہ چاند رات بعد نماز مغرب یہ عمل کرنا ہے مطلب چاند کی یکم تاریخ بعد نماز مغرب یہ عمل کرنا ہے۔

**عمل**: بعد نماز مغرب اوّل آخر درود ابراہیمی درمیان میں

1 تسبیح ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاءُ ۚ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ

اور دن میں کسی بھی وقت اس درود پاک کا اہتمام کریں

500 بار اللھم صل علی محمد النبی الامی

جو شخص اس عمل کی مداوامت کرے ممکن ہی نہیں کہ وہ سال میں عمرہ پے نہ جا سکے بشرطیکہ پاسپورٹ بنا ہوا ہو اس کے علاوہ ایک روپے کا سبب بھی نہ ہو اس عمل کی مداوامت کی برکت سے سال بھر میں ایک بار حج وعمرہ کے زریعے حرمین شریفین کی زیارت ضرور نصیب ہوگی یہ بھی تجربہ میں آیا ہے اگر درود پاک کی تعداد بڑھا دیں تو سال میں دو بار بھی سعادت ممکن ہے بارہا کا آزمایا ہوا مجرب ترین عمل ہے

## ہمہ قسم کا مسئلہ سات دن میں حل ہوتا دیکھیں

اگر کسی قسم کا کوئی کام اٹکا ہوا ہو ہر طرف رکاوٹیں ہی رکاوٹیں ہوں بظاہر اس مسئلے کا حل ہوتا نظر نہ آرہا ہو تو آپ یہ عمل کریں سات دن میں ہی آپکا مسئلہ حل ہو جائے گا ان شاء اللہ

**عمل**: ایک ہی مجلس میں بارہ ہزار بار بسم اللہ شریف اس طریقے سے پڑھیں کہ ایک ہزار بسم اللہ شریف پڑھنے کے بعد دو رکعت نفل صلاۃ حاجت پڑھیں اور اپنے مقصد کی دعا کریں اس ترتیب سے بارہ رکعت نفل ہو جائیں گی اور بسم اللہ شریف کی تعداد بھی بارہ ہزار ہو جائے گی۔ مذکورہ بالا ترتیب سے عمل کریں اور سات دن میں ہی اپنا مسئلہ حل ہوتا دیکھیں بارہا کا آزمایا ہوا مجرب ترین عمل ہے

**نوٹ**: ہر بار دعا کے الفاظ ایک ہی ہوں ہر بار الفاظ کا ردوبدل نہیں کرنا

# شہوت کو ختم کرنے کا صدری عمل

یہ میرے شیخ کا عطاء کردہ خاص عمل ہے بارہا بار مختلف دوستوں پر اسکا تجربہ کر چکے ہیں الحمدللہ ہر جگہ مجرب پایا ہے آپکو ایک واقعہ بتاتا ہوں میرے پاس یونیورسٹی کا ایک طالبعلم لڑکا آیا کہنے لگا مولانا ہماری یونیورسٹی کا ماحول کچھ اس طرح ہے کہ میں بتانے سے قاصر ہوں خلاصہ کلام یہ ہے کہ مجھے شہوت بہت زیادہ آتی ہے آپ کوئی ایسا عمل بتائیں جس سے میری شہوت ختم ہوجائے یا کم ہوجائے میں نے اسکو یہی عمل پڑھنے کیلئے دیا اور چلتے پھرتے استغفار کی کثرت کرنے کا کہا کچھ عرصہ بعد وہی لڑکا میرے پاس آیا میں نے پوچھا سناؤ بھائی آپکا کیا حال ہے؟؟ کہنے لگا حضرت جب سے میں نے یہ عمل شروع کیا ہے تب سے نہ صرف شہوت ختم ہوئی ہے بلکہ پانچ وقت کا نمازی بھی بن گیا ہوں الحمدللہ اب تو گناہ کی طرف ذہن ہی نہیں جاتا ۔

# اولاد کیلیے مجرب عمل

جس عورت کو کسی قسم کی جسمانی بیماری نہ ہو میڈیکل رپوٹ بھی بالکل صحیح ہو اور روحانی اعتبار سے بھی کسی قسم کا مسئلہ نہ ہو مثلاً جناتی مسائل یا جادو کے زریعے بندش وغیرہ کے مسائل الغرض روحان وجسمانی اعتبار سے بالکل صحیح ہو تو اس کیلئے مجرب المجرب عمل عمل ایک کالا دھاگا لے لیں جو عورت کے قد کے برابر ہو پھر اس دھاگے کو ڈبل کرلیں اسکے بعد برابر مسافت کے گیارہ گرہ لگانی ہیں ہر گرہ پر اکیس بار سورت اخلاص گیارہ بار سورت فاتحہ سات بار سورت مزمل پڑھ کر گرہ لگادیں اسی طرح گیارہ گرہوں پر یہ عمل کرنا ہے اسکے بعد یہ دھاگہ ناف پر باندھ لیں اللہ تعالی اولاد کی نعمت دے نوازے گیں ان شاء اللہ ساتھ ہی اس آیت کریمہ کی کثرت سے تلاوت کریں

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَاءِ

**خاصیت** : جس کو اولاد سے مایوسی ہو وہ اس آیت کو پڑھا کرے، خداوند کریم اس کی برکت سے فرزند صالح عطا فرمائے گا ان شاء اللہ تعالیٰ۔

# طلاق رکوانے کا صدری عمل

میاں بیوی کے درمیان اگر اتنی کشیدگی ہوگئی ہو کہ طلاق تک نوبت پہنچ چکی ہو تو طلاق رکوانے کیلئے بارہا کا آزمایا ہوا مندرجہ زیل دیا گیا مجرب ترین عمل ہے اس عمل کی برکت سے نہ صرف طلاق رُکے گی بلکہ شوہر کے دل میں بے پناہ محبت بھی بڑھے گی ان شاء اللہ

عمل : عورت باوضو حالت میں سوالاکھ بار پڑھے

یااللہُ رَحِیمُ وَدُودُ اس عمل کی برکت سے یہ ممکن ہی نہیں کہ شوہر بیوی کو طلاق دے دے یہ عمل شروع کرنے سے پہلے حسب توفیق صدقہ ضرور کرنا ہے

# کسی سے بات منوانے کا عمل

اگر کسی سے کوئی بات منوانی ہو خواہ خاندان میں سے یا دفتر میں کسی آفیسر سے بات منوانی ہو تو آپ مندرجہ زیل دیا گیا عمل کریں اور حیران کُن نتائج دیکھیں حمعسق کھیعص اس طریقے سے پڑھیں کہ حا پر دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی بند کر دیں میم پر بڑی اسی طرح ایک ایک حرف پر انگلی بند کرتے جائیں جب دونوں ہاتھوں کی انگلیاں بند ہو جائیں تو اسی ترتیب سے کھولنی ہیں کھولنے کا طریقہ یہ ہوگا کہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھ کر دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کھول دینی ہے اسی طرح پڑھتے جانا ہے اور بالترتیب انگلیاں کھولتے جانا ہے جب دونوں ہاتھوں کی انگلیاں کھل جائیں تو جس طرح دعا مانگتے ہیں اسی شکل میں دونوں ہاتھ اٹھا کر مطلوبہ شخص کی طرف منہ کر کے ہاتھ پر پھونک مارتے ہوئے یہ دعا کرنی ہے یا اللہ میرا فلاں مسئلہ ہے یا یہ بندہ میری فلاں بات مان جائے الغرض جو بھی آپ بات منوانا چاہو وہ دعا کر کے مطلوبہ بندے کی طرف منہ کر کے پھونک مار دینی ہے اس عمل کی برکت سے یہ ممکن ہی نہیں کہ مطلوبہ شخص آپکی بات نہ مانے۔

## حافظہ کیلئے شیخ کا عطاء کردہ خاص صدری عمل

اس عمل کی جتنی تعریف کی جائے یقینا کم ہوگی ایسا کُند ذہن بچہ جسکو سبق یاد ہی نہ ہوتا ہو تو آپ یہ عمل کریں اور حیران کُن نتائج دیکھیں

**عمل** : چینی کی پلیٹ پر زعفران سے درود پاک وسورت فاتحہ وسورت الم نشرح لکھ کر چالیس دن تک بچے کو پلائیں اس عمل کی برکت سے نہ صرف بچے کو سبق یاد ہوگا بلکہ بچہ ایسا ذہین ترین ہوگا کہ آپ خود حیران رہ جائیں گے۔

**نوٹ** : چالیس دن میں ناغہ نہیں کرنا.

## بچہ اگر دودھ نہ پیئے تو اس کیلئے مجرب عمل

بچہ اگر ماں کا دودھ نہ پی رہا ہو تو اس کیلئے بارہا کا آزمایا ہوا مجرب ترین عمل

**عمل**: اگر بچے کو ماں کا دودھ پلانا مقصود ہو تو اول آخر تین بار درود ابراہیمی واکتالیس بار بسم اللہ شریف درمیان میں گیارہ بار معوذتین اور ایک بار سورۃ انشقاق پڑھ کر بچے اور بچے کی والدہ پر دم کردیں اور اگر کسی عذر کی وجہ سے والدہ کا دودھ نہ پلانا ہو تو جس فیڈر میں بچے کو دودھ پلانا ہے اس فیڈر پر دم کردیں ان شاء اللہ بچہ دودھ پینا شروع کردے گا

## عزت کی بحالی کا مجرب عمل

اگر کوئی شخص لوگوں کی نظروں سے گر گیا ہو کسی بھی جگہ اسکی عزت نہ ہوتی ہو تو وہ شخص یہ عمل کرے۔

**عمل**: ہر نماز کے بعد یہ آیت مبارکہ 21 بار پڑھ کر اپنے چہرے اور جسم پر دم کرے آیت مبارکہ یہ ہے۔

فَسُبۡحٰنَ الَّذِیۡ بِیَدِہٖ مَلَکُوۡتُ کُلِّ شَیۡءٍ وَّ اِلَیۡہِ تُرۡجَعُوۡنَ

# قرضہ کی واپسی کا مجرب عمل

جو شخص قرضہ نہ دے رہا ہو اور وعدے پر وعدہ کر رہا ہو یا دینے سے انکار کر رہا ہو اس کیلئے بارہا کا آزمایا ہوا مجرب عمل ہے۔

**عمل**: ایک انگیٹھی لے کر اس میں آگ کے انگارے سلگا لیں اور سات کالی مرچیں لے لیں سورۃ یٰسین پڑھیں جب لفظ مبین پر پہنچیں تو تین بار سورۃ مزمل اور 111 بار یہ آیت پڑھیں۔

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِينَ ظَلَمُوا ۚ وَالْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعٰلَمِينَ

سورت انعام آیت نمبر 45 پڑھ کر ایک کالی مرچ پر دم کر کے انگاروں میں پھینک دیں دم کرتے وقت یہ الفاظ کہنے ہیں فلاں بن فلاں میرا قرضہ واپس کر دے اس طرح ساتوں مبین پر یہ عمل کرنا ہے تین سے گیارہ دن نہیں گزریں گے وہ بندہ خود آ کر قرضہ واپس کرے گا یا واپسی کا کوئی سبب بن جائے گا۔ ان شاء اللہ

## ترک عادت شراب

اگر کسی کو شراب پینے کی عادت ہو تو یہ عمل کریں۔

**عمل** : رات کو سفید کپڑے پر سورۃ المومنون لکھ کر شرابی کو پلائیں ان شاء اللہ 11 دن میں عادت چھوٹ جائے گی۔

## غصہ ختم کرنے کا مجرب عمل

اگر کسی بہت زیادہ غصہ آتا ہو تو مریض کے لئے یہ عمل کریں بہت مجرب عمل ہے۔

**عمل** : چینی کی پلیٹ پر تین دفعہ یہ آیت مبارکہ لکھیں۔

وَالْكٰظِمِينَ الْغَيْظَ وَالْعَافِينَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِينَ

اور 313 دفعہ پڑھ کر پلیٹ پر دم کر کے صبح نہار منہ 41 دن تک مریض کو پلائیں اور مریض ہر نماز کے بعد سر پر ہاتھ رکھ کر 21 بار اس آیت کا ورد کرے بہت ہی مجرب عمل ہے۔

# نظر بد کے لئے مجرب عمل

اگر کسی کو نظر بد لگ جائے تو اس کے لئے بارہا کا آزمایا ہوا مجرب عمل ہے

**عمل** : سورت القلم کی آخری دو آیات 3 دفعہ 21، 21 بار پڑھ کر تین دم کریں۔

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ

# خاوند کے ظلم سے نجات کے لئے مجرب عمل

اگر خاوند بیوی پر ظلم کرتا ہو، مار پیٹ کرتا ہو، بے ہودگی سے پیش آتا ہو، اولاد یا بیوی کے رشتہ داروں سے نفرت کرتا ہو تو بیوی یہ عمل کرے۔

**عمل** : فجر اور مغرب کی نماز کے بعد 41 بار یہ درود شریف پڑھ کر دعا کریں اکیس یا چالیس یوم یہ عمل کریں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ الْفَرَقِ وَالْفُرْقَانِ وَجَامِعِ الْوَرَقِ وَمُنْزِلِهٖ مِنْ سَمَاءِ الْقُرْاٰنِ وَعَلٰى اٰلِهٖ مُحَمَّدٍ وَسَلِّمْ

# نافرمان اولاد کے لئے مجرب عمل

جس کی اولاد نافرمانی میں حد سے بڑھ گئی ہو اور سد ھرنے کا کوئی بظاہر کوئی امکان نہ ہو تو والدین یہ عمل کریں اور چند ہی دنوں میں بگڑی ہوئی اولاد کو اپنا فرماں بردار ہوتا ہوا دیکھیں۔

**عمل** : ہر نماز کے بعد اوّل آخر درود شریف ابراہیمی 7 بار اور 41 بار یہ آیت مبارکہ پڑھیں۔

وَاَصۡلِحۡ لِىۡ فِىۡ ذُرِّيَّتِىۡ اِنِّىۡ تُبۡتُ اِلَيۡكَ وَاِنِّىۡ مِنَ الۡمُسۡلِمِيۡنَ

# بچے کو دودھ چھڑوانے کے لئے مجرب عمل

یہ کلمات لکھ کر پانی پر دم کر کے بچے کو پلائیں کچھ ہی دنوں میں بچہ دودھ چھوڑ دے گا۔ ان شاءاللہ

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَلۡمَتِيۡنُ الَّذِىۡ يَرۡزُقُ مَنۡ يَّشَاۤءُ بِقُوَّةِ الۡمَتِيۡنُ بِرَحۡمَتِكَ يَاۤ اَرۡحَمَ الرّٰحِمِيۡنَ

## بچے کا خواب میں ڈرنا

یہ آیت مبارکہ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں کبھی بھی بچہ خواب میں نہیں ڈرے گا۔ ان شاء اللہ

وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّهٗ شَرِیْكٌ فِی الْمُلْكِ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْهُ تَکْبِیْرًا

## منہ کی بدبو سے ہمیشہ کے لئے چھٹکارا

جس شخص کے منہ سے بدبو آتی ہو جسکی وجہ سے کسی سے بات تک نہ کر سکتا ہو حکماء اور ڈاکٹروں کی ادویات کھا کھا کر تنگ آچکا ہو کسی بھی دوائی سے فائدہ نہ ہو رہا ہو تو آپ ہرگز مایوس نہ ہوں یہ عمل کریں کچھ ہی دنوں میں بدبو کا خاتمہ ہو گا گویا کہ آپ کے منہ سے بدبو آتی نہیں تھی۔

**عمل** :ایک سانس میں گیارہ دفعہ یہ درود پاک پڑھنا ہے اور اس درود پاک کی کثرت کرنی ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَی النَّبِیِّ الطَّاهِرِ

# حفاظت حمل کے لئے مجرب عمل

حفاظت حمل کے لئے یہ عمل میرا مجرب ہے اور بارہا کا آزمایا ہوا ہے

**عمل**: درج ذیل طریقے سے دو نقش تیار کریں ایک مریض کو پینے کے لئے دیں اور گلے میں پہننے کے لئے دیں ان شاء اللہ ہر طرح سے حفاظت رہے گی

نقش یہ ہے

| یاقابض | یاقابض | یاقابض | یاقابض |
|---|---|---|---|
| یاقابض | یاقابض | یاقابض | یاقابض |
| یاقابض | یاقابض | یاقابض | یاقابض |
| یاقابض | یاقابض | یاقابض | یاقابض |

اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَكُلُّ شَیْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِیْرُ

الْمُتَعَالِ



## مکان یا دکان خالی کرانے کا مجرب عمل

جو شخص کرایہ داروں کے ہاتھوں تنگ ہو اور کرایہ دار مالک مکان یا مالک دکان کو بہت تنگ کر رہے ہوں کرایہ بھی نہ دے رہے ہوں اور مکان یا دکان خالی بھی نہ کر رہے ہوں تو یہ عمل کریں کچھ ہی دنوں میں کرایہ دار خود ہی چھوڑ کر چلے جائیں گے

**عمل**: مغرب کی نماز کے بعد برہنہ سر کھڑے ہو کر اول اخر 41 مرتبہ درود شریف ابراہیمی 41 دفعہ سورۃ الاخلاص 41 دفعہ سورۃ الفاتحہ 313 مرتبہ یہ آیت کریمہ پڑھ کر اپنے مقصد کی دعا کریں بہت ہی مجرب عمل ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

## ادائیگی قرض کے لئے مجرب عمل

جو شخص بہت زیادہ مقروض ہو اور بظاہر ادائیگی کا کوئی سبب نہ بن پا رہا ہو تو یہ عمل کریں کچھ ہی دنوں میں قرض اتر جائے گا۔ ان شاء اللہ

**عمل**: اول اخر 111 مرتبہ درود ابراہیمی اور 500 مرتبہ یہ آیت مبارکہ

اَللّٰهُ لَطِیْفٌۢ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ

# ڈراونے خوابوں سے حفاظت

اگر کسی شخص کو بہت زیادہ ڈراونے خواب آتے ہوں تو سوتے وقت 11 مرتبہ آیت الکرسی اور 3، 3 مرتبہ معوذتین پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر دیا کرے اور اس آیت مبارکہ کا تعویذ بنا کر گلے میں ڈال دے کبھی ڈراونے خواب نہیں آئیں گے۔ ان شاء اللہ آیت مبارکہ یہ ہے

لَهُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ

# موذی جانور اور نظر بد سے حفاظت

موذی جانور اور نظر بد سے حفاظت کے لئے باکمال عمل صبح شام اول آخر 3 مرتبہ درود ابراہیمی اس کے بعد 21 مرتبہ یہ دعا پڑھیں

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهِ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَمِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ

پڑھ اپنے ہاتھوں پر دم کر کے پورے جسم پر پھیر دیں جو شخص اس کی مداومت کرے گا زندگی بھر اسکو نظر نہیں لگے گی اور موذی جانوروں سے حفاظت رہے گی۔ ان شاء اللہ

# چہرے کی چھائیاں ختم کرنے کا مجرب عمل

جس مرد یا عورت کے چہرے پر بہت زیادہ چھائیاں ہوں اور کوئی بھی چیز اس پر اثر نہ کررہی ہو تو آپ یہ عمل کریں۔

**عمل**: لیموں کا عرق نکال کر اس پر اول اخر درود شریف 11 بار اور یہ آیت مبارکہ 41 بار بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ وَصَوَّرَكُمۡ فَأَحۡسَنَ صُوَرَكُمۡ وَإِلَيۡهِ الۡمَصِيرُ سورۃ التغابن آیت نمبر 3 دم کریں اور رات کو سوتے وقت یہ عرق چہرے پر مل لیں صبح اٹھ کر نیم گرم پانی سے پاک جگہ پر وضو کریں 21 دن کے اندر اندر چھائیوں کا نام ونشان نہیں رہے گا انشاءاللہ

اس کے بعد اپنے مقصد کی دعا کریں اور ہر نماز کے بعد 21 مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھیں۔

وَاَنَّ الۡفَضۡلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤۡتِيۡهِ مَنۡ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الۡفَضۡلِ الۡعَظِيۡمِ

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے مجرب عمل

اگر آپ پر کسی نے ناجائز مقدمہ کر رکھا ہو اور آپ حق پر ہوں تو یہ عمل کریں ہر حال میں آپ ہی کی کامیابی ہوگی ان شاء اللہ

**عمل** : عمل یہ ہے ہر نماز کے بعد اس آیت مبارکہ کا ورد کریں۔ اوّل آخر 3 مرتبہ درود ابراہیمی 133 مرتبہ یہ آیت مبارکہ

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

## خشک شدہ حمل کے لئے مجرب عمل

جس عورت کا حمل خشک ہو گیا ہو تو اس کے لئے یہ تعویذ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر صبح نہار منہ پلائیں اور ایک تعویذ گلے میں پہنا دیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سُبْحٰنَ الَّذِىْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا يَعْلَمُوْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

# سانپ اگر ڈس لے تو اس کے لئے مجرب عمل

اگر کسی کو سانپ ڈس لے تو اس کے لئے یہ عمل کریں یہ نہایت ہی مجرب عمل ہے

**عمل** :7بار بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

7بار درود شریف 7بار سورت الفاتحہ 7بار آیت الکرسی 7بار سورت الکافرون بمع بسم اللہ 7بار سورت اخلاص بمع بسم اللہ 7بار الٰہی بحرمت پیر عبد القادر جیلانی بغدادی رحمۃ اللہ علیہ و حاجی دوست محمد قندھاری رحمۃ اللہ علیہ 7بار سورت الفلق بمع بسم اللہ شریف 7بار سورت الناس بمع بسم اللہ شریف 7بار درود شریف پڑھ کر نمک کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں پر دم کریں مریض چاٹتا رہے زہر ختم ہو جائے گا مریض نہیں مرے گا۔ ان شاء اللہ

# پاگل کتے اگر کاٹ لے اس کے لئے مجرب عمل

اگر کسی کو پاگل کتا کاٹ لے تو اس کے لئے یہ عمل کریں یہ نہایت ہی مجرب عمل ہے

**عمل** : 7 بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ 7 بار درود شریف 7 بار سورت الفاتحہ 7 بار سورت الکافرون بمع بسم اللہ 7 بار سورت اخلاص بمع بسم اللہ 7 بار الٰہی بحرمت پیر عبد القادر جیلانی بغدادی رحمۃ اللہ علیہ وحاجی دوست محمد قندھاری رحمۃ اللہ علیہ 7 بار سورت الفلق بمع بسم اللہ شریف 7 بار سورت الناس بمع بسم اللہ شریف 7 بار درود شریف پڑھ کر نمک کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں پر دم کریں مریض چاٹتا رہے زہر ختم ہو جائے گا بندہ پاگل نہیں ہو گا اگر پاگل ہو بھی گیا تو درست ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ

# امتحان کے درمیان کوئی چیز بھول جائے

دوران امتحان اگر یاد کی ہوئی چیز بھول جائے یا اچانک ذہن سے اتر جائے یا یاد نہ آرہی ہو تو اس کے لئے یہ عمل کریں نہایت ہی مجرب عمل ہے

**عمل** : اوّل آخر درود شریف 3 مرتبہ یا سات مرتبہ یہ کلمات

یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ مَالَمْ اَکُنْ اَعْلَمُ یَا عَلِیْمُ

پڑھ کر آنکھ بند کر کے یَا فَتَّاحُ کا ورد کریں۔ بھولی ہوئی چیز فوراً یاد آجائے گی بارہا کا آزمایا ہوا مجرب عمل ہے

# امتحان اور انٹرویو میں کامیابی کے لئے

امتحان یا انٹرویو میں کامیابی کے مجرب المجرب عمل ہے

**عمل** : ہر نماز کے بعد 21 مرتبہ پڑھ کر امتحان میں کامیابی کی دعا نتیجہ آنے تک کریں انٹرویو سے قبل 41 مرتبہ پڑھ کر سینے پر پھونک مارے ان شاء اللہ جوابات دینے میں آسانی ہوگی۔

رَبِّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ اَجَلَّھَا وَاقْضِ لِیْ بِجَاھِہٖ حَوَائِجِیْ کُلَّھَا وَصَلِّ عَلَیْہِ کَمَا اَنْتَ اَھْلُھَا وَسَلِّمْ وَشَرِّفْ وَکَرِّمْ دَائِمًا

# ویزے کے لئے مجرب عمل

جس کا ویزہ نہ لگ رہا ہو یا کوئی رکاوٹ آرہی ہو تو اس کے لئے یہ عمل کریں ان شاء اللہ کامیابی ہوگی

**عمل** : ایک کاغذ پر یہ آیت لکھیں (سورۃ الحاقۃ آیت نمبر ۱۹ — ۲۳)

فَاَمَّا مَنْ اُوْتِیَ کِتٰبَهٗ بِیَمِیْنِهٖ فَیَقُوْلُ هَاؤُمُ اقْرَءُوْا کِتٰبِیَهْ

اس کے بعد آتشی چال سے پندرہ کا نقش لکھ کر اسکے نیچے یہ آیت مبارکہ سات بار لکھیں۔ فَهُوَ فِیْ عِیْشَةٍ رَّاضِیَةٍ فِیْ جَنَّةٍ عَالِیَةٍ قُطُوْفُهَا دَانِیَةٌ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ

گلے میں یا بازو میں باندھیں۔

# نرینہ اولاد کے لئے

جب حمل ٹھہرے دو ماہ بیس دن گزر جائیں تو سورت یوسف کا تعویذ بنا کر عورت کے گلے میں پہنا دیں یہ ناف پر پڑا رہے اسکے ساتھ عورت مع والدہ کے نام کے اعداد نکال کر اس کے مطابق یہ آیت مبارکہ

وَلَهٗ مَا سَکَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

فجر کی نماز کے بعد گندم کے دانہ کے برابر گڑ کی ڈلی پر دم کریں اور اس ڈلی کو بغیر پانی پیئے ثابت نگلنا ہے ڈلی کے ٹکڑے نہ ہوں ورنہ جتنے ٹکڑے ہوں گے اتنے ہی بچے ہوں گے یہ میرا بارہا کا آزمایا ہوا مجرب عمل ہے۔

## پیغام نکاح

اگر کسی جگہ آپ رشتہ کرنا چاہتے ہوں اور وہ دیتے نہ ہوں یا کوئی رکاوٹ ہو یا رشتہ مانگنے جا رہے ہوں تو یہ تین تعویذ بنا لیں ایک تعویذ جو پیغام لے کر جائے وہ اپنے بازو پر باندھے اور ایک تعویذ گھر کے بکسے میں رکھ دیں اور تیسرا طالب اپنے بازو پر باندھے نقش یہ ہے

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّيْ وَحُزْنِيْٓ اِلَى اللهِ وَاَعْلَمُ مِنَ اللهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ

ع ۴۰۶ ہ ۴۰۸ ہ ۴۰۷ ہ

حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ الْاَمْرُ وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ صَلَّى اللهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

یَاوَدُوْدُ یَاوَدُوْدُ 41 دفعہ لکھیں وَالا تصرف علی کیدھن الٰہی بحرمة ہذا الآیة والاسماء المبارکة نرم کردن دل و دماغ الٰہی

فلاں بن فلاں

## مرگی کیلئے مجرب عمل

مرگی کا یہ ایسا بار ہا کا مجرب ترین عمل ہے اس عمل کے بعد کسی اور عمل کی ضرورت نہیں پڑے گی ان شاء اللہ

**عمل** :اعلی کوالٹی کے سفید کاغذ کے ایک ہی صفحے پر سورۃ الواقعہ لکھ کر مریض کے گلے پہنا دیں اور بعد نماز مغرب سورۃ الواقعہ ایک یا تین بار پڑھ کر پانی پر دم کر دیں مریض دوسرے دن کی مغرب تک یہی دم شدہ پانی استعمال کرے اسکے علاوہ کوئی اور پانی استعمال نہیں کرنا پھر دوسرے دن بعد نماز مغرب دوبارہ سورۃ الواقعہ پانی دم کر دیں اسکے ساتھ روغن لونگ لے کر اس پر اول آخر گیارہ بار درود ابراھیمی درمیان میں سورت یٰسین اس طریقے سے پڑھنی ہے کہ جب سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ تک پہنچیں تو اسکا 70 بار تکرار کریں مریض روزانہ صبح دوپہر شام یہ دم شدہ روغن لونگ کا سر پر مساج کرے اس عمل کی برکت سے چند ہی دنوں میں مریض شفاء یاب ہوجائے گا ان شاء اللہ